ے بشاشت و خوشی سے ملا اس نے اس چیز کو ہلکا جانا جو محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر
اتاری گئی اور ابوالخیرؒ کر روایت ہے جو ابن عباسؓ سے نقل ہے کہ رسول اللہ
نے فرمایا بدعتی جب تک اپنی بدعت کو نہ چھوڑے خدا اس کا کوئی عمل قبول نہیں
کرتا اور فضیل ابن عیاضؒ نے کہا جو بدعتی کو دوست رکھے خدا اس کے عمل کو باطل
کر دیتا ہے اور اس کے دل سے ایمان کا نور نکال ڈالتا ہے اور جب اللہ تعالے کسی
مرد کی یہ بات معلوم کرتا ہے کہ وہ بدعتی سے نفرت رکھتا ہے۔ تو میں اللہ تعالے سے
امیدوار ہوں کہ اس کے گناہوں کو بخشے اگرچہ اس کا نیک عمل کم ہو اور جب تو کسی
بدعتی کو راہ میں دیکھے تو وہ راہ چھوڑ کر دوسری راہ لے۔ اور فضیل ابن عیاضؒ
نے کہا میں نے سفیان ابن عینیہ سے سنا وہ کہتے تھے جو بدعتی کے جنازے کے ساتھ
جائے وہ واپس آنے تک خدا کے غضب میں رہتا ہے۔ اور البتہ آنحضرت صلی اللہ علیہ
وسلم نے بدعتی پر لعنت کی اور فرمایا کہ جو شخص بدعت نکالے یا بدعتی کو ٹھکانہ دے تو
اس پر اللہ اور فرشتوں اور سب لوگوں کی لعنت ہے اللہ اس کا نہ صرف قبول کرے
گا اور نہ عدل۔ مراد صرف سے فرض عبادت ہے اور عدل سے نفل۔ ابو ایوب سجستانیؒ
سے روایت ہے کہ جب تو کسی مرد سے حدیث بیان کرے اور وہ یہ کہے چھوڑ اور قرآن
بیان کر تو جان لے کہ وہ بے شک گمراہ ہے۔"

وصلی اللہ علی سید المرسلین
محمد وآلہ وصحبہ اجمعین
واخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین



